بلغم بھی پھینکتا ہے تو وہ کسی نہ کسی آدمی کے ہاتھ میں گرتی ہے پھر وہ اسے اپنے منہ اور جسم پر مل لیتا ہے۔ جب وہ انہیں کوئی حکم دیتا ہے تو اس کی تعمیل میں سارے کے سارے بھاگ پڑتے ہیں۔ وہ جب وضو کرتا ہے تو ایسا لگتا ہے کہ وہ لوگ اسکے پانی سے برکت حاصل کرنے کیلئے آپس میں لڑ پڑیں گے۔ جب وہ بولتا ہے تو وہ لوگ اسکے پاس اپنی آوازیں پست رکھتے ہیں۔ اس کے ادب کی وجہ سے اسکی طرف نگاہیں جما کر نہیں دیکھتے۔ اس نے تم لوگوں کے سامنے ہدایت کا راستہ پیش کیا ہے لہٰذا اسے قبول کرلو (بخاری حدیث رقم: ۲۷۳۱، المسند حدیث رقم: ۳۶)۔

عَنْ اَنَسٍ ؓ قَالَ لَقَدْ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ وَالْحَلَّاقُ یَحْلِقُہٗ وَاَطَافَ بِہٖ اَصْحَابُہٗ فَمَا یُرِیْدُوْنَ اَنْ تَقَعَ شَعْرَۃٌ اِلَّا فِیْ یَدِ رَجُلٍ

ترجمہ: حضرت انس ؓ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا ہے کہ حجام آپکی حجامت بنا رہا تھا اور آپ کے اصحاب آپکے اردگرد موجود تھے۔ وہ چاہتے یہ تھے کہ ایک بھی بال گرے تو کسی نہ کسی کے ہاتھ میں جائے (مسلم حدیث رقم: ۶۰۴۳، المسند حدیث رقم: ۳۷)۔

اتنی ٹھاٹھ کے باوجود آپ نے کبھی خدائی دعویٰ نہیں کیا بلکہ اپنے آپ کو اللہ کا بندہ کہلانا پسند فرمایا۔

عَنْ بُرَیْدَۃَ ؓ سَئَلَ اَعْرَابِیٌّ النَّبِیَّ ﷺ آیَۃً، فَقَالَ لَہٗ قُلْ لِتِلْکَ الشَّجَرَۃِ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ یَدْعُوْکِ قَالَ فَمَالَتِ الشَّجَرَۃُ عَنْ یَمِیْنِھَا وَشِمَالِھَا وَبَیْنَ یَدَیْھَا وَخَلْفِھَا فَتَقَطَّعَتْ عُرُوْقُھَا، ثُمَّ جَاءَ تْ تَخُدُّ الْاَرْضَ تَجُرُّ عُرُوْقَھَا مُغْبَرَّۃً حَتّٰی وَقَفَتْ بَیْنَ یَدَیْ رَسُوْلِ اللّٰہِ ﷺ فَقَالَتْ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ قَالَ الْاَعْرَابِیُّ مُرْھَا فَلْتَرْجِعْ اِلٰی مَنْبَتِھَا، فَرَجَعَتْ فَدَلَّتْ عُرُوْقَھَا فَاسْتَوَتْ، فَقَالَ الْاَعْرَابِیُّ ائْذَنْ لِیْ اَسْجُدْ لَکَ، قَالَ لَوْ اَمَرْتُ اَحَدًا اَنْ یَّسْجُدَ لِاَحَدٍ لَاَمَرْتُ الْمَرْاَۃَ اَنْ تَسْجُدَ لِزَوْجِھَا، قَالَ فَاْذَنْ لِیْ اَنْ اُقَبِّلَ یَدَیْکَ وَرِجْلَیْکَ فَاَذِنَ لَہٗ

ترجمہ: حضرت بریدہ ؓ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ ایک دیہاتی نے نبی کریم ﷺ سے معجزہ طلب کیا۔ آپ نے اسے فرمایا کہ اس درخت سے کہو تمہیں رسول اللہ ﷺ بلا رہے ہیں۔ وہ



درخت دائیں بائیں جھکا اور آگے پیچھے جھکا حتیٰ کہ اسکی جڑیں ٹوٹ گئیں۔ پھر زمین کو چیرتا ہوا، اپنی جڑیں گھسیٹتا ہوا، گرد اڑاتا ہوا آ گیا حتیٰ کہ رسول اللہ ﷺ کے سامنے آ کر کھڑا ہو گیا اور کہنے لگا السلام علیک یا رسول اللہ۔ دیہاتی نے کہا اسے حکم دیں کہ اپنی جگہ پر واپس چلا جائے۔ وہ واپس چلا گیا، اپنی جڑیں گاڑ دیں اور سیدھا ہو گیا۔ دیہاتی نے عرض کیا۔ مجھے اجازت دیجیے میں آپکو سجدہ کروں۔ فرمایا اگر میں کسی انسان کو سجدہ کرنے کی اجازت دیتا تو بیوی کو حکم دیتا کہ اپنے شوہر کو سجدہ کرے۔ اس نے کہا چلیے مجھے اپنے ہاتھ اور پاؤں چومنے کی اجازت دیجیے۔ آپ ﷺ نے اجازت دے دی (الشفاء جلد ا صفحہ ۱۹۶، المسند حدیث رقم: ۲۶۲)۔

یہ ہے ان کی عاجزی، بندگی اور حقیقت پسندی۔

☆......☆

باب چہارم:

# کامیابیاں

## (ا)۔ سب سے پہلے کون ایمان لایا

کسی کے سیرت و کردار کو پرکھنے کا مناسب ترین طریقہ یہ ہوتا ہے کہ اس کے بارے میں اس کے بچپن کے دوست سے معلومات لی جائیں، یا پھر اس کی بیوی سے معلومات لی جائیں، یا پھر اس کے گھریلو خادم سے معلومات لی جائیں۔ ہم دیکھتے ہیں کہ ہمارے نبی کریم ﷺ پر سب سے پہلے ایمان لانے والے آپ کے بچپن کے یار سیدنا ابوبکر صدیق، آپ کی زوجہ مطہرہ حضرت خدیجہ الکبریٰ اور آپ کے خادم حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہم ہیں۔ یہ آپ ﷺ کے شفاف کردار اور نبوت کے دعویٰ میں سچا ہونے کا سیدھا سیدھا ثبوت ہے۔

آپ کی صورت مبارک حسن و جمال اور نورانیت کا پیکر تھی۔ چہرے پر ایسا وقار اور اس میں ایسی خاص کشش تھی کہ دیکھنے والا محض دیکھ کر ہی آپ کی صداقت کو تسلیم کر لے۔ حضرت عبداللہ بن سلام ؓ فرماتے ہیں کہ: میں نے ہجرت کے موقع پر جب آپ کو دیکھا تو چہرے سے ہی سمجھ لیا کہ یہ چہرہ کسی جھوٹے کا نہیں ہوسکتا (ترمذی حدیث رقم: ۲۴۸۵)۔

## (۲)۔ بادشاہوں کا اعتراف

(۱)۔ نبی کریم ﷺ کے زمانے میں جب قریش مکہ نے مسلمانوں کو بے حد ستایا تو مسلمان حبشہ کی طرف ہجرت کرنے پر مجبور ہو گئے۔ قریش مکہ نے پیچھا کرتے ہوئے حبشہ کے بادشاہ نجاشی کے پاس پہنچ گئے اور مسلمانوں کو واپس بھیجنے کا مطالبہ کیا۔ نجاشی نے یکطرفہ فیصلہ کرنے کی بجائے مسلمانوں کو بھی بلالیا۔ نجاشی نے مسلمانوں سے پوچھا کہ آپ کا دین کیا کہتا ہے؟

مسلمانوں کے ترجمان حضرت جعفر بن ابی طالب ؓ نے کہا: اے بادشاہ! ہم ایسی قوم تھے جو جاہلیت میں مبتلا تھی۔ ہم بتوں کو پوجتے تھے، مردار کھاتے تھے، بدکاریاں کرتے تھے، رشتہ داروں سے تعلق توڑتے تھے، ہمسایوں سے بدسلوکی کرتے تھے اور ہم میں سے جو طاقتور ہوتا وہ کمزور کو کھا جاتا تھا۔ ہم اسی حال میں تھے کہ اللہ نے ہم ہی میں سے ایک رسول بھیجا جس کی عالی نسبی، سچائی، امانت اور پاکدامنی ہمیں پہلے سے معلوم تھی۔ انہوں نے ہمیں اللہ کی طرف بلایا اور سمجھایا کہ ہم صرف ایک اللہ کو مانیں اور اسی کی عبادت کریں اور اسکے سوا جن پتھروں اور بتوں کو ہمارے باپ دادا پوجتے تھے انہیں چھوڑ دیں۔ انہوں نے ہمیں سچ بولنے، امانت ادا کرنے، قرابت جوڑنے، پڑوسی سے اچھا سلوک کرنے اور حرام کاری و خونریزی سے باز رہنے کا حکم دیا اور فحاشیوں میں ملوث ہونے، جھوٹ بولنے، یتیم کا مال کھانے اور پاکدامن عورتوں پر جھوٹی تہمت لگانے سے منع کیا۔ انہوں نے ہمیں یہ بھی حکم دیا کہ ہم صرف اللہ کی عبادت کریں، اسکے ساتھ کسی کو شریک نہ کریں۔ ہم نے اس پیغمبر کو سچا مانا، ان پر ایمان لائے اور انکے لائے ہوئے دین میں انکی پیروی کی۔ چنانچہ ہم نے صرف اللہ کی عبادت کی اسکے ساتھ کسی کو شریک نہیں کیا اور جن باتوں کو اس پیغمبر نے حرام بتایا انہیں حرام مانا اور جن کو حلال بتایا انہیں حلال جانا۔ اس پر مکہ کے لوگ ہم سے بگڑ گئے۔ انہوں نے ہم پر ظلم وستم کیا اور ہمیں ہمارے دین سے ہٹانے کیلئے طرح طرح کی سزائیں دیں تا کہ ہم اللہ کی عبادت چھوڑ کر بت پرستی کی طرف پلٹ جائیں، اور جن گندی چیزوں کو حلال سمجھتے تھے انہیں پھر حلال سمجھنے لگیں۔ جب انہوں نے ہم پر بہت قہر اور ظلم کیا، ہم پر زمین تنگ کردی اور ہمارے درمیان اور ہمارے دین کے درمیان رکاوٹ بن کر کھڑے ہو گئے تو ہم نے



آپ کے ملک میں آنے کا فیصلہ کیا۔ ہمیں امید ہے کہ آپ کے پاس ہم پر ظلم نہیں کیا جائے گا۔

نجاشی نے کہا: وہ پیغمبر جو کچھ لائے ہیں اس میں سے کچھ تمہارے پاس ہے؟ حضرت جعفر ؓ نے کہا ہاں! نجاشی نے کہا: ذرا مجھے بھی پڑھ کر سناؤ۔ حضرت جعفر نے سورہ مریم کی ابتدائی آیات تلاوت فرمائیں۔ نجاشی اس قدر رویا کہ اس کی داڑھی تر ہو گئی۔ نجاشی کے تمام اُسقف بھی حضرت جعفر ؓ کی تلاوت سن کر اس قدر روئے کہ ان کے صحیفے تر ہو گئے۔ پھر نجاشی نے کہا کہ یہ کلام اور وہ کلام جو حضرت عیسی علیہ السلام لیکر آئے تھے، دونوں ایک ہی فانوس سے نکلے ہوئے ہیں۔ اسکے بعد نجاشی نے مسلمانوں کے مخالفین سے کہا تم یہاں سے چلے جاؤ۔ میں ان لوگوں کو تمہارے حوالے نہیں کر سکتا اور نہ یہاں ان کے خلاف کوئی چال چلنے دوں گا۔

اس حکم پر مخالفین وہاں سے نکل گئے۔ نجاشی بادشاہ چونکہ عیسائی تھا، اگلا دن آیا تو عمرو بن عاص نامی ایک قریشی نے نجاشی سے کہا: اے بادشاہ! یہ لوگ عیسی بن مریم کے بارے میں ایک بڑی بات کہتے ہیں۔ اس پر نجاشی نے مسلمانوں کو پھر بلا بھیجا۔ وہ پوچھنا چاہتا تھا کہ حضرت عیسی علیہ السلام کے بارے میں مسلمان کیا کہتے ہیں۔ اس دفعہ مسلمانوں کو گھبراہٹ ہوئی۔ لیکن انہوں نے طے کیا کہ پہلے کی طرح سچ ہی بولیں گے۔ نتیجہ خواہ کچھ بھی ہو۔ چنانچہ جب مسلمان نجاشی کے دربار میں حاضر ہوئے اور اس نے سوال کیا تو حضرت جعفر ؓ نے فرمایا:

ہم عیسی علیہ السلام کے بارے میں وہی بات کہتے ہیں جو ہمارے نبی ﷺ لے کر آئے ہیں۔ یعنی حضرت عیسی علیہ السلام اللہ کے بندے، اس کے رسول، اس کی روح اور اس کا وہ کلمہ ہیں جسے اللہ نے کنواری پاکدامن حضرت مریم کی طرف القا کیا تھا۔

اس پر نجاشی نے زمین سے ایک تنکا اٹھایا اور بولا: خدا کی قسم! جو کچھ تم نے کہا ہے حضرت عیسی علیہ السلام اس سے اس تنکے کے برابر بھی بڑھ کر نہ تھے۔

اسکے بعد نجاشی نے مسلمانوں سے کہا: جاؤ! تم لوگ میرے ملک میں امن وامان سے رہو۔ جو تمہیں گالی دے گا اس پر تاوان لگایا جائے گا۔ مجھے گوارا نہیں کہ میں تم میں سے کسی آدمی کو ستاؤں خواہ اس کے بدلے مجھے سونے کا پہاڑ مل جائے (سیرۃ ابن ہشام جلد ا صفحہ ۳۳۶)۔

(۲)۔ نبی کریم ﷺ نے مدینہ منورہ سے روم کے بادشاہ ہرقل کے نام تبلیغی خط لکھا۔ اسی

دوران مکہ سے حضرت ابوسفیان بھی تجارت کے لیے روم گئے ہوئے تھے جو اس وقت تک مسلمان نہیں ہوئے تھے۔ ہرقل نے حضرت ابوسفیان کو بلا بھیجا۔ حضرت ابوسفیان کا بیان ہے کہ: مجھے قریش کی ایک جماعت کے ساتھ بلایا گیا۔ ہرقل نے ہمیں اپنے سامنے بٹھایا اور میرے ساتھیوں کو میرے پیچھے بٹھا دیا پھر اس نے مترجم کو بلایا اور اس نے کہا ان سے کہو کہ میں اس پر کچھ سوال کروں گا، اگر یہ مجھ سے جھوٹ بولے تو تم لوگ پیچھے سے بتا دینا کہ یہ جھوٹا ہے۔ حضرت ابوسفیان کا بیان ہے کہ: بخدا اگر مجھے یہ خدشہ نہ ہوتا کہ یہ مجھ کو جھوٹا کہیں گے تو میں ضرور جھوٹ بولتا، پھر اس نے اپنے مترجم سے کہا اس سے پوچھو کہ تم میں اس نبی کا خاندان کیسا ہے؟ میں نے کہا وہ ہم میں اچھے نسب والے ہیں۔ اس نے پوچھا کیا ان کے آباء میں کوئی بادشاہ بھی گزرا ہے؟ میں نے کہا نہیں۔ اس نے پوچھا کیا اس دعوے سے پہلے تم ان پر جھوٹ کی تہمت لگاتے تھے؟ میں نے کہا نہیں۔ اس نے پوچھا ان کی پیروی امیر لوگ کرتے ہیں یا غریب لوگ؟ میں نے کہا غریب لوگ۔ اس نے پوچھا ان کے پیروکار زیادہ ہو رہے ہیں یا کم؟ میں نے کہا وہ دن بدن زیادہ ہو رہے ہیں۔ اس نے پوچھا ان کے دین میں داخل ہونے کے بعد کیا کوئی ان سے ناراض ہو کر ان کے دین سے پلٹ جاتا ہے؟ میں نے کہا نہیں۔ اس نے پوچھا کیا تم نے کبھی ان سے جنگ کی ہے؟ میں نے کہا ہاں! اس نے پوچھا ان کا تمہارے ساتھ جنگ میں کیا نتیجہ رہا؟ میں نے کہا کبھی وہ جیت جاتے ہیں اور کبھی ہم۔ اس نے پوچھا کبھی انہوں نے عہد شکنی کی؟ میں نے کہا نہیں، لیکن جس دوران ہم یہاں ہیں ہمیں ان کا حال معلوم نہیں۔ حضرت ابوسفیان کہتے ہیں بخدا! اس ایک جملہ کے سواء مجھے اور کسی بات کو اپنی گفتگو میں داخل کرنے کی گنجائش نہیں ملی۔ اس نے پوچھا کیا ان سے پہلے کسی اور نے بھی یہ دعویٰ کیا تھا؟ میں نے کہا نہیں۔

پھر اس نے اپنے مترجم سے کہا اس کو بتاؤ: میں نے تم سے انکے خاندان کے متعلق پوچھا تو تم نے بتایا کہ وہ تم میں اچھے حسب والے ہیں، اور قاعدہ بھی ہے کہ انبیاء اپنی قوم کے سب سے اچھے حسب سے مبعوث ہوتے ہیں۔ پھر میں نے تم سے پوچھا کیا انکے آباؤ اجداد میں کوئی بادشاہ گزرا ہے؟ تم نے کہا نہیں، میں نے سوچا کہ اگر انکے آباء میں کوئی بادشاہ ہوتا تو یہ گمان ہو سکتا تھا کہ انہوں نے اپنے آباء کی حکومت حاصل کرنے کیلئے یہ دعویٰ کیا ہو۔ پھر میں نے پوچھا



کہ انکے پیروکار غریب لوگ ہیں یا حیثیت والے؟ تم نے کہا بلکہ وہ غریب لوگ ہیں، اور رسولوں کے پیروکاروں میں غریب لوگ ہی ہوتے ہیں۔ پھر میں نے تم سے پوچھا اس دعویٰ سے پہلے تم ان پر جھوٹ کی تہمت لگاتے تھے؟ تم نے کہا نہیں اسو میں نے جان لیا کہ جو شخص بندوں پر جھوٹ نہیں باندھتا وہ اللہ پر کب جھوٹ باندھے گا! میں نے تم سے کہا کیا انکے دین میں داخل ہونے کے بعد کوئی شخص ان سے ناراض ہو کر انکے دین سے مرتد ہو جاتا ہے؟ تم نے کہا نہیں اور دل میں ایمان کے رچ جانے کے بعد یہی ہوتا ہے۔ میں نے تم سے سوال کیا انکے پیروکار زیادہ ہو رہے ہیں یا کم؟ تم نے کہا وہ زیادہ ہو رہے ہیں اور ایمان لانے کا یہی قاعدہ ہے حتی کہ وہ اپنے کمال کو پہنچ جاتا ہے۔ میں نے تم سے پوچھا کیا کبھی تم نے ان سے جنگ کی ہے؟ تم نے کہا ہاں جنگ کی ہے اور کبھی اسکو وہ جیت جاتے ہیں اور کبھی ہم اور یہی قاعدہ ہے، پہلے رسولوں کے ساتھ اسی طرح ہوتا رہا ہے، پھر آخر فتح انہی کی ہوتی ہے۔ میں نے تم سے پوچھا کیا انہوں نے کبھی عہد شکنی کی ہے؟ تم نے کہا وہ عہد شکنی نہیں کرتے اور یہی قاعدہ ہے رسول عہد شکنی نہیں کرتے۔ میں نے تم سے پوچھا کیا ان سے پہلے بھی کسی نے یہ دعویٰ کیا تھا؟ تم نے کہا نہیں، میں نے سوچا کہ ان سے پہلے کوئی شخص یہ دعویٰ کرتا تو میں یہ کہتا کہ اس شخص نے اس پہلے والے کی اتباع کی ہے۔ پھر ہرقل نے پوچھا وہ تم کو کن باتوں کا حکم دیتے ہیں؟ میں نے کہا وہ ہمیں نماز پڑھنے، زکوٰۃ دینے، صلہ رحمی کرنے اور پاک دامنی کا حکم دیتے ہیں۔ اس نے کہا اگر تم نے سچ بیان کیا ہے تو وہ واقعی نبی ہیں اور مجھے علم تھا کہ اس نبی کا ظہور ہونے والا ہے لیکن مجھے یہ گمان نہیں تھا کہ اس کا ظہور تم میں ہوگا! اگر مجھے یہ معلوم ہوتا کہ میں ان تک پہنچ سکوں گا تو میں ان سے ملاقات کو پسند کرتا، اور اگر میں وہاں موجود ہوتا تو ان کے مبارک قدموں کو دھوتا، انکی حکومت یہاں تک ضرور پہنچے گی جہاں میں کھڑا ہوں، پھر اس نے رسول اللہ ﷺ کا مکتوب منگوایا اور اس کو پڑھا اس میں لکھا ہوا تھا:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یہ مکتوب محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جانب سے روم کے بادشاہ ہرقل کے نام ہے سلام ہو اس پر جس نے ہدایت کی پیروی کی، اس کے بعد واضح ہو کہ میں تم کو اسلام کی دعوت دیتا ہوں، اسلام لے آؤ، سلامتی سے رہو گے، اسلام قبول کر لو، اللہ تعالیٰ تم کو دوہرا اجر عطا فرمائے گا، اور اگر تم نے منہ پھیرا تو تمہارے پیروکاروں کے منہ پھیرنے کا گناہ

بھی تم پر ہوگا۔ (اللہ تعالیٰ فرماتا ہے): اے اہل کتاب آؤ اس بات کو قبول کرلو جو ہمارے اور تمہارے درمیان اتفاقی ہے، یہ کہ ہم اللہ تعالیٰ کے سواء کسی اور کی عبادت نہیں کریں گے، اور اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہیں بنائیں گے اور ہم میں سے کوئی بھی اللہ کے سواء کسی کو معبود نہیں جانے گا اور اگر وہ اس سے اعراض کریں تو کہہ دو گواہ رہو ہم مسلمان ہیں۔

جب ہرقل اس مکتوب کو پڑھ کر فارغ ہوا تو اس کے سامنے شور مچ گیا اور بکثرت آوازیں آنے لگیں، اس نے ہمیں باہر نکالنے کا حکم دیا اور ہم کو نکال دیا گیا، باہر آنے کے بعد میں نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ محمد (ﷺ) کی اہمیت اب بہت بڑھ گئی ہے کیونکہ روم کا بادشاہ بھی ان سے بہت ڈرتا ہے اس کے بعد مجھے ہمیشہ یہ یقین رہا کہ رسول اللہ ﷺ کو عنقریب غلبہ حاصل ہوگا، حتی کہ اللہ تعالیٰ نے میرے دل میں بھی اسلام داخل کردیا (بخاری حدیث رقم: ۵۱، مسلم حدیث رقم: ۴۶۰۷، ابوداؤد حدیث رقم: ۵۱۳۶، ترمذی حدیث رقم: ۲۷۱۸)۔

## (۳)۔ کامیاب ترین ہستی

ہمارے نبی کریم حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قریش کے ایک غریب اور معزز ترین گھرانے میں پیدا ہوئے۔ آپ کی ولادت سے پہلے ہی والد ماجد کا سایہ اٹھ گیا اور والدہ ماجدہ اور دادا جان نے پرورش فرمائی۔ چالیس سال کی عمر میں نبوت کا اعلان فرمایا۔ اعلانِ نبوت سے پہلے بھی شرافت اور دیانت میں معروف ترین ہستی تھے۔ لوگ آپ کو صادق اور امین کہتے تھے۔ آپ نے کسی انسان کے پاس نہیں پڑھا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے خود جب پہلی وحی نازل کی تو فرمایا: اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّکَ اپنے رب کے نام سے پڑھ (العلق: ۱)۔ پھر دوسرا حکم نازل فرمایا: قُمْ فَاَنْذِرْ اے محبوب اٹھیں اور تبلیغ کریں (المدثر: ۲)۔

جب قرآن کا نزول شروع ہوا تو لوگ حیران تھے کہ ہمارے سامنے کی بات ہے کہ انہوں نے کسی سے تعلیم حاصل نہیں کی۔ یہ اچانک اتنا فصیح و بلیغ کلام کیسے بولنے لگ گئے، جس جیسا ایک جملہ بھی ہم نہیں بنا سکتے۔ اب وہ لوگ آپ ﷺ کو جھٹلا بھی نہیں سکتے تھے۔ اس لیے کہ آپ کا سابقہ ریکارڈ بڑا صاف تھا۔ قرآن نے بھی آپ ﷺ کے سابقہ ریکارڈ کو چیلنج کے طور پر پیش



کیا۔ فَقَدْ لَبِثْتُ فِیْکُمْ عُمُرًا مِّنْ قَبْلِهٖ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ میں اس سے پہلے تم میں ایک عمر گزار چکا ہوں کیا تمہیں عقل نہیں (یونس: ۱۶)۔

آپ ﷺ نے اسلام کے مشن کو اکیلے شروع فرمایا۔ پھر اپنے گھر والوں کو اس کی دعوت دی۔ پھر شہر والوں تک اور پھر پوری دنیا تک اس پیغام کو پہنچایا۔ بہترین ساتھی تیار کیے اور مشکل ترین مراحل سے گزار کر اس مشن کو پایہ تکمیل تک پہنچایا۔ زمین کے وسیع خطے پر اسلامی حکومت قائم کر کے دکھا دی اور اس میں اسلام نافذ کر کے دکھا دیا۔ اسلام کے کھیت کو اپنی آنکھوں سے لہلہاتا ہوا دیکھا۔ اپنی امت کو اس مشن کے قائم رکھنے پر برانگیختہ کیا اور اس کے لیے مکمل طریقہ اور راستہ متعین فرما دیا۔ جب اس دنیا سے جانے کا وقت آیا تو آخری حج کے موقع پر لاکھوں افراد کی موجودگی میں خطبہ دیا جس کا نام خطبہ حجۃ الوداع ہے۔

## (۴)۔ خطبہ حجۃ الوداع

"لوگو! شاید آئندہ سال میری تم سے ملاقات نہ ہو سکے۔ تمہارے خون اور تمہارے مال آج کے دن کی عظمت کی طرح اس مہینے میں اور اس شہر میں ایک دوسرے پر حرام ہیں۔ آج جاہلیت کی تمام رسمیں میرے قدموں کے نیچے ہیں۔ زمانہ جاہلیت کی دشمنیاں ختم کر دی گئی ہیں۔ سب سے پہلے میں ابن ربیعہ بن حارث کا خون معاف کرتا ہوں۔ زمانہ جاہلیت کے تمام سود ختم کر دیے گئے ہیں۔ سب سے پہلے میں عباس ابن عبدالمطلب کا سود ختم کرتا ہوں۔ عورتوں کے بارے میں اللہ سے ڈرتے رہنا، اللہ نے انہیں تمہاری پناہ میں دیا ہے اور اپنے کلام کے ذریعے ان کی شرم گاہیں تمہارے لیے حلال کی ہیں۔ عورتوں پر تمہارا حق یہ ہے کہ وہ تمہارے بستر پر کسی اور کو نہ سلائیں۔ اگر وہ ایسی حرکت کریں تو انہیں ضرورت کے مطابق محتاط سزا دو۔ عورتوں کا تمہارے اوپر حق یہ ہے کہ تم انہیں اچھے طریقے سے کھانا اور لباس دو۔ خبردار! تمہارا رب ایک ہے، کسی عربی کو عجمی پر اور عجمی کو عربی پر، کالے کو گورے پر اور گورے کو کالے پر کوئی فضیلت نہیں۔ اگر فضیلت ہے تو تقوے سے ہے۔ اللہ کے نزدیک تم میں سب سے زیادہ عزت والا وہ ہے جو زیادہ متقی ہے۔ تم سب آدم کی اولاد ہو اور آدم مٹی سے ہے۔ لوگو! یاد رکھو میرے بعد کوئی نبی نہیں

اور تمہارے بعد کوئی امت نہیں۔ اپنے رب کی عبادت کرنا۔ پانچ وقت کی نماز پڑھنا، رمضان کے روزے رکھنا، خوشی خوشی اپنے مال کی زکوۃ دینا، اپنے رب کے گھر کا حج کرنا اور اپنے حکمرانوں کی اطاعت کرنا، اگر ایسا کرو گے تو اپنے رب کی جنت میں داخل ہوگے۔ اے لوگو! میرے بعد گمراہ نہ ہو جانا اور ایک دوسرے کی گردن مت مارنے لگنا۔ میں تم میں اللہ کی کتاب چھوڑ کر جا رہا ہوں، اگر اس پر عمل کرتے رہو گے تو ہرگز گمراہ نہ ہو گے۔ قیامت کے دن اللہ تم سے میرے بارے میں پوچھے گا تو کیا جواب دو گے؟ سب نے جواب دیا ہم گواہی دیں گے کہ آپ نے ہم تک احکام پہنچا دیے، تبلیغ کا حق ادا کر دیا اور بھلائی کی انتہا کر دی۔ آپ ﷺ نے اپنی شہادت کی انگلی آسمان کی طرف اٹھائی، اسی انگلی سے لوگوں کی طرف بھی اشارہ کیا اور فرمایا اے اللہ گواہ رہنا، اے اللہ گواہ رہنا، اے اللہ گواہ رہنا۔ جو لوگ حاضر ہیں وہ ان تک میرا پیغام پہنچا دیں جو غیر حاضر ہیں۔ کتنے ہی سننے والے ایسے ہوتے ہیں کہ جب وہ سنی ہوئی بات آگے بتاتے ہیں تو اگلا ان سے زیادہ سمجھدار ہوتا ہے۔" (مسلم حدیث رقم: ۲۹۵۰، ابو داؤد حدیث رقم: ۱۹۰۵، ابن ماجۃ حدیث رقم: ۳۰۷۴، سنن الدارمی حدیث رقم: ۱۸۵۶، المستدرک حدیث رقم: ۱۱۷۵)۔

جب آپ اس خطبہ سے فارغ ہوئے تو قرآن کی آیت نازل ہوئی: اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَ اَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ وَ رَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا آج ہم نے تمہارے دین کو مکمل کر دیا ہے۔ تم پر اپنی نعمت تمام کر دی ہے اور تمہارے لیے اسلام کو بطور دین پسند کیا ہے (المائدۃ: ۳)۔

اس خطبے کو غور سے پڑھیے۔ بار بار پڑھیے۔ ہم نے دنیا کی بڑی بڑی شخصیات کے کلام سے اس کا موازنہ کیا ہے۔ آج تک دنیا کا کوئی دوسرا انسان ایسا کلام نہیں کہہ سکا۔ نہ ہی کوئی ایسی تعلیم دے سکا ہے اور نہ ہی کوئی ایسا عملی نمونہ پیش کر سکا ہے۔

واضح رہے کہ نبی کریم ﷺ کا یہ خطبہ آج کل اقوام متحدہ کے منشور میں شامل ہے۔

ایک غیر مسلم مفکر مائیکل ہارٹ لکھتا ہے کہ:

**It is this unparalleled combination of secular and religious influence wich I feel entitles Muhammad to be considered the most influential single figure in human history.**



ترجمہ:۔ دین اور دنیا کو ساتھ ساتھ لے کر چلنے کی یہ ایسی بلا مقابلہ کامیابی ہے جو میرے نزدیک محمد کو انسانی تاریخ میں سب سے زیادہ کامیاب شخصیت قرار دیے جانے کا حقدار بناتی ہے۔

(The hundred page No:10)

## (۵)۔ ذکر ان کا بلند رہتا ہے

ہمارے نبی کریم ﷺ کی صداقت کا ایک زندہ ثبوت آج بھی ہر شخص آسانی سے ملاحظہ کر سکتا ہے۔ چوبیس گھنٹوں میں ہر لحظہ آپ ﷺ کا نام نامی اذانوں میں بلند ہو رہا ہے۔ انتہائی مشرق ملک انڈونیشیا سے آذانوں کا سلسلہ شروع ہوتا ہے۔ سورج کی رفتار کے ساتھ ساتھ ایک ہی وقت کی آذان قریہ بہ قریہ، شہر بہ شہر اور ملک بہ ملک آگے سفر کرتی ہے اور انڈونیشیا کے تمام جزائر سے گزرتی ہوئی بنگلہ دیش انڈیا پھر پاکستان پھر مسقط پھر ایران، پھر عرب شریف پھر مصر پھر ترکی پھر سپین اور پھر دیگر مغربی ممالک میں یہی آواز بلند ہوتی ہے۔ یہ تو ہم نے صرف وہ ممالک گنے جو مشرق سے لیکر مغرب تک ایک ہی سیدھ میں واقع ہیں۔ ان تمام ممالک کی چوڑائی اور انکے دائیں بائیں واقع ایشیائی اور افریقی ممالک ابھی باقی ہیں۔ یہ بات ذہن نشین رہنی چاہیے کہ یہ صرف ایک وقت کی آذان کا قصہ ہے۔ جبکہ ایک وقت کی اذان مشرق سے چل کر ابھی انتہائے مغرب تک نہیں پہنچی ہوتی کہ اتنے میں دوسری آذان کا وقت ہو جاتا ہے۔ دن بھر میں پانچ اذانوں کا منظر خود سمجھ لیجیے۔

اللہ تعالیٰ قرآن میں فرماتا ہے: وَرَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ اے محبوب ہم نے آپ کے لیے آپ کے ذکر کو بلند کر دیا ہے۔ آپ ﷺ کی سیرت پر اس قدر کتابیں لکھی گئی ہیں جن کا شمار امکان سے باہر ہے اور یہ پوری دنیا میں ایک ریکارڈ ہے۔ آپ ﷺ کی شان میں نعتیں، قصائد اور رباعیات ہر زبان میں لکھی گئی ہیں اور ان کی تعداد بھی دنیا میں ریکارڈ تعداد ہے۔

## (۶)۔ آپ کے خلفاء کی شان

آپ ﷺ کے تمام صحابہ اور اہل بیت علیہم الرضوان آپکی تعلیمات کے امین تھے۔ خصوصاً چار خلفاء راشدین اپنے اپنے دور کے قطب تھے اور آپ ﷺ کی سیرت طیبہ کا کامل آئینہ تھے۔

حضرت ابوبکر صدیق ؓ کا پیشہ کپڑے کی تجارت تھا۔ جب آپ خلیفہ بنائے گئے تو

اپنے سابقہ معمول کے مطابق چند چادریں ہاتھ پر ڈال کر بازار میں فروخت کرنے کے لیے چل پڑے۔ راستہ میں حضرت عمرؓ ملے۔ انہوں نے پوچھا کہاں جا رہے ہیں۔ فرمایا بازار میں چادریں بیچنے کے لیے جا رہا ہوں۔ حضرت عمر نے عرض کیا اگر آپ تجارت کرتے رہے تو خلافت کی ذمہ داری کیسے ادا ہوگی۔ فرمایا پھر اہل وعیال کو کہاں سے کھلاؤں؟ انہوں نے عرض کیا خزانچی ابوعبیدہ کے پاس چلتے ہیں جنہیں نبی کریم ﷺ نے امین الامت کا لقب دیا ہے۔ وہ آپ کا وظیفہ مقرر کردیں گے۔ دونوں انکے پاس پہنچے۔ انہوں نے درمیانے درجے کا وظیفہ مقرر کردیا۔

ایک مرتبہ آپ کی زوجہ نے آپ سے عرض کیا کہ کوئی میٹھی چیز کھانے کو جی چاہتا ہے۔ آپ نے فرمایا میرے پاس اس کے لیے پیسے نہیں۔ آپ کی زوجہ نے کئی دنوں تک تھوڑا تھوڑا جمع کر کے میٹھے کی تیاری کرلی۔ آپ نے فرمایا تجربے سے معلوم ہوا کہ جتنا تم بچاتی رہی ہو اتنا ہم بیت المال سے فالتو حاصل کرتے ہیں۔ آپ نے وہ جمع شدہ رقم بھی بیت المال میں واپس کردی اور آئندہ اسی مقدار کے مطابق اپنی تنخواہ بھی کم کرادی۔

حضرت عمرؓ جب خلیفہ بنے تو آپ نے لوگوں کو جمع کر کے فرمایا کہ میں تجارت کرتا تھا۔ اب آپ لوگوں نے مجھ پر خلافت کی ذمہ داری ڈال دی ہے۔ اب میری گزر اوقات کا کیا طریقہ ہوگا؟ حضرت علی المرتضیٰؓ نے عرض کیا کہ بیت المال میں سے اتنا لے لیا کریں۔ جو متوسط طریقے سے آپ کے گھر والوں کے لیے کافی ہو۔ حضرت عمر نے اس بات کو پسند فرمایا اور یہی مقدار طے ہوگئی۔ ایک عرصہ گزرنے کے بعد حضرت علی، حضرت عثمان، حضرت طلحہ، حضرت زبیر اور دوسرے صحابہ علیہم الرضوان نے آپس میں بیٹھ کر حضرت عمر کی غیر موجودگی میں ان کے وظیفہ میں اضافہ کرنے پر غور کیا۔ مگر یہ حضرات، حضرت عمر کی خدمت میں عرض کرنے کی ہمت نہ کرسکے۔ اس کے لیے انہوں نے حضرت عمر کی بیٹی حضرت حفصہ سے بات کی جو نبی کریم ﷺ کی زوجہ مطہرہ تھیں کہ آپ حضرت عمر کی رائے معلوم کر کے ہمیں بتائیں مگر ہمارا نام نہ لیں۔ انہوں نے حضرت عمر سے بات کی تو آپ نے فرمایا کہ اگر مجھے ایسی تجویز دینے والوں کے نام معلوم ہو جائیں تو میں انہیں سخت سزا دوں۔ تم ہی بتاؤ، نبی کریم ﷺ کا سب سے اعلیٰ لباس تمہارے گھر میں کیا تھا؟ انہوں نے عرض کیا دو کپڑے گیروی رنگ کے جنہیں آپ ﷺ جمعہ کے دن یا کسی وفد



سے ملاقات کیلیے پہنتے تھے۔ پھر فرمایا سب سے اعلیٰ کھانا کیا تھا؟ انہوں نے عرض کی جو کی روٹی۔ پھر فرمایا اچھے سے اچھا بستر کیا تھا جو تمہارے ہاں بچھاتے تھے؟ انہوں نے عرض کیا ایک موٹا کپڑا جسے آپ گرمیوں میں چوہرا کر کے بچھا لیتے تھے اور سردیوں میں آدھا نیچے بچھاتے تھے اور آدھا اوپر لیتے تھے۔ آپ نے فرمایا حفصہ ان لوگوں کو بتا دو کہ میں نبی کریم ﷺ کے راستے پر چلوں گا۔

جب آپ ﷺ کے خلفاء کے تقویٰ اور طہارت کا یہ عالم ہے تو آپ کی اپنی شان کا اندازہ لگایئے۔

یہ شان ہے خدمت گاروں کی، سردار کا عالم کیا ہوگا

☆......☆

باب پنجم:

## آخری نبی ﷺ اور آپ کا پیغام

عالم گیری مشن کا داعی ہونے کی وجہ سے ہمارے نبی کریم ﷺ نے ہر موضوع پر لوگوں کو تعلیمی راہنمائی دی ہے۔ ہر کام خود کر کے دکھایا ہے اور دین کو مکمل کردیا گیا ہے۔

اگر کوئی نیا مسئلہ سامنے آجائے جس کا حل قرآن وسنت میں موجود نہ ہو تو اسے حل کرنے کے لیے علماء کو اجتہاد کا حکم دیا گیا ہے اور تبلیغ دین کی ذمہ داری امت کو سونپ دی گئی ہے۔

آپ کے رسول بن کر تشریف لاتے ہی کاغذ ایجاد ہوگیا تھا۔ اس کے ساتھ ہی ڈاک سسٹم بھی جاری ہوگیا تھا۔ آج پوری دنیا پریس اور میڈیا کے ذریعے آپس میں مربوط ہو چکی ہے۔ ایک ہی نبی کا پیغام دنیا کے کسی بھی کونے تک پہنچانا بالکل آسان ہو چکا ہے۔ یہ باتیں آپ ﷺ کی عالم گیر نبوت کے ساتھ گہری مناسبت رکھتی ہیں۔ گویا عالم گیر نبوت کو عالمی سطح تک عام کرنے کے لیے آج کا میڈیا ایک خدائی بندوبست ہے۔

ان تمام انتظامات کے ہوتے ہوئے اب کسی نئے نبی کی ضرورت باقی نہیں رہی۔ لہٰذا آپ ﷺ آخری نبی ہیں۔ اسی لیے آپ ﷺ نے فرمایا ہے کہ اَنَا خَاتَمُ النَّبِيِّيْنَ لَا نَبِيَّ بَعْدِيْ یعنی میں آخری نبی ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں (ترمذی حدیث رقم: ۲۲۱۹، بخاری حدیث

رقم: ۳۶۰۹، مسلم حدیث رقم: ۷۳۴۲)۔

غور فرمایئے جس ہستی کے پاس ہر موضوع پر وسیع ترین علم موجود ہو۔ عظیم ترین حکومتی اختیارات موجود ہوں، دلوں پر حکومت ایسی ہو کہ لوگ اسکے بالوں اور ناخوں کو بھی تبرک سمجھ کر سنجال لیتے ہوں۔ اسکے ایک ایک شاگرد کی مثال دنیا کے بادشاہوں میں بھی نہ ملتی ہو۔ ایسی ہستی اگر اپنے آپکو سجدہ کرواتی اور خدائی دعویٰ کرتی تو اس وسیع دنیا میں یہ سب کچھ بڑے آرام سے چل سکتا تھا۔ مگر آپ ﷺ نے ہمیشہ عاجزی اختیار کی۔ خود کو اللہ کا بندہ کہا۔ اپنے ہر کمال کو اللہ کی عطا قرار دیا، ہر وقت اللہ کی یاد میں رہے۔ لوگوں تک پیغام پہنچایا تو یہی پہنچایا کہ اللہ کے سواء کوئی عبادت کا حقدار نہیں اور محمد خدا بھی نہیں اور خدا کے بیٹے بھی نہیں بلکہ اللہ کے بندے اور اسکے رسول ہیں۔

حضرت عمرو بن عاص ؓ نے آپ ﷺ سے عرض کیا یا رسول اللہ میرے سابقہ گناہوں کی بخشش ہونی چاہیے! آپ ﷺ نے فرمایا: اَمَا عَلِمْتَ يَا عَمْرُو اَنَّ الْاِسْلَامَ يَهْدِمُ مَا كَانَ قَبْلَهُ یعنی اے عمرو جب کوئی شخص مسلمان ہو جائے تو اس کے اگلے سارے گناہ معاف ہو جاتے ہیں (مسلم حدیث رقم: ۳۲۱)۔

آیئے! اسلام کے مہربان دروازے آپ کیلئے کھلے ہیں۔ اپنے ماضی کے گناہوں کی وجہ سے مایوس نہ ہوں، نبی کریم ﷺ کی رحمت آپکو اپنی باہوں میں لینے کیلئے بے تاب ہے، پڑھیے!

لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

اللہ کے سواء کوئی معبود نہیں، محمد اللہ کے رسول ہیں۔

La ilāha illallah Muhammad ur rasulullah

وَمَا عَلَيْنَا اِلَّا الْبَلَاغُ

صَلَّى اللهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّآلِهٖ وَسَلَّمْ

☆......☆......☆

## فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

ہمارے پاک نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مسلمانوں کو ادب سکھایا ہے۔ فرمایا: اللہ تعالیٰ کے تمام نبیوں اور اس کے تمام رسولوں پر صلوٰۃ بھیجا کرو۔ بے شک اللہ تعالیٰ نے انہیں بھیجا ہے جیسا کہ مجھے بھیجا ہے۔
صَلَوٰاتُ اللّٰہِ وَ سَلَامُہٗ عَلَیْہِمْ (مسند الفردوس: ۳۷۱۰)

## تینوں ویکھ کے چمن شرمایا

جہانِ رنگ و بو میں کوئی اُن جیسا نہیں ہوگا
نہ ہی افلاک میں ہوگا نہ بر فرشِ زمیں ہوگا

کہیں قرآن میں شاہد کہیں پر شمسِ نورانی
کہیں قد جآ ءَکُم ہوگا کہیں نورِ مبیں ہوگا

نبی کی شان کے منکر تجھے جھکنا پڑے گا ہی
حشر میں تم بھی جاؤ گے یہ عاصی بھی وہیں ہوگا

بڑے حیران ہوں گے پھر یہودی بھی نصاریٰ بھی
کہ جب اوجِ براہیمی ترے زیرِ نگیں ہوگا

اُنہیں میں ڈھونڈھ ہی لوں گا صراط و حوض و میزاں پر
نگاہیں مضطرب ہوں گی مگر دِل کو یقیں ہوگا

برو زِ حشر تکتے ہی اُنہیں پہچان لیں گے ہم
سراپا حسنِ یزدانی ہمارا مہ جبیں ہوگا

نہیں ہے قاسمی ایسا کوئی توشہ و سرمایہ
نبی کے عشق کا ذرّہ اگر دِل میں کہیں ہوگا